محال ہو جاوے اور سارے لوگ مذبذب اور منافق ہیں + پس جب کہ شک اور ریب کو دین میں سے دور کرنا فرض ہے اور وہ بدوں تحقیق قرار واقعی کے دور نہیں ہوتا تو فرض ہوا ہر شخص پر کہ اپنی تحقیق نہایت کو پہنچاوے اور طلب علم کی کرے + اور جب طلب علم کی نہایت کو پہنچے گی اسی دم تعیین مذہب کی ہو جاوے گی + اس لئے علم کہتے ہیں یقین کو اور ظن غالب کو سو جب یقین حاصل ہو گا یا ظن غالب ایک جانب کا تو وہیں ثابت ہو گا کہ یہ جانب حق ہے اور دوسری جانب مشکوک + امام اعمش نے ابراہیم تیمی سے نقل کیا اور اُسنے اپنے باپ سے اس نے حضرت علیؓ سے صحیفہ میں سے کہ پیغمبر خدا صلعم نے فرمایا!

وَمَنْ تَوَلّٰى قَوْمًا بِغَيْرِ اِذْنِ مَوَالِيْهِ عَلَيْهِ لَعْنَةُ اللّٰهِ وَالْمَلٰئِكَةِ وَالنَّاسِ اَجْمَعِيْنَ لَا يُقْبَلُ مِنْهُ صَرْفٌ وَلَا عَدْلٌ كَمَا فِي الْبُخَارِيِّ فِيْ بَابِ حَرَمِ الْمَدِيْنَةِ بِرِوَايَةِ مُحَمَّدِ بْنِ بَشَّارٍ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ سُفْيَانَ عَنِ الْاَعْمَشِ رَحِمَهُمُ اللّٰهُ

یعنی جو کوئی رفاقت اختیار کرے کسی قوم کی بے اجازت اپنے رفیقوں کے یعنی جماعت قدیمہ متولاۃ اپنی کو چھوڑ کر دوسری جماعت میں ملجاوے تو اس پر لعنت ہے خدا کی اور فرشتوں کی اور سارے آدمیوں کی قبول نہیں کیا جاتا اس سے کچھ کام نفل ہو وہ یا فرض ایسا ہی ہے بخاری میں باب حرم مدینہ میں محمد بن بشار کی روایت سے + اب اس روایت کی رُو سے صاف ظاہر ہوا کہ جب موالاۃ دنیائی میں یہ حال ہے تو موالات دینی میں سے جیسے اتباع مذہب کہتے ہیں بدوں اجازت ان کے نکل جانا بضرور حرام شدید ہو گا۔ کہ حق سے طرف مشکوک کے جانا ہے + مگر یہ لازم نہیں کہ وہ جانب بے شک ناحق ہو کیونکہ مشکوک بھی بے شک ناحق نہیں ہے اور نہ بے شک حق ہے۔ پس جو کوئی کہ دونوں جانب کو مشکوک جانے اور ایک جانب کو بھی یقین یا ظن غالب کیساتھ بے شک حق نہ سمجھے تو وہ ابھی تارک فرض کا ہے کیونکہ اس نے طلب علم کی جو اس پر فرض تھی ادا نہیں کی پھر جو کوئی اس فرض کا منکر ہو اس کے ایمان میں شک ہے اس لئے کہ طلب علم کے درمیان تمام اُمت مرحومہ کے بلکہ تمام اُمت اجابت کے فرض متفق علیہ ہے + اور حدیث طَلَبُ الْعِلْمِ فَرِيْضَةٌ عَلٰى كُلِّ مُسْلِمٍ بھی باتفاق فقہاء و محدثین

کے صحیح ہے + اور فرض ہونا علم کی طلب کا ہر ایماندار پر اس حدیث سے ثابت
متیقن ہے بلکہ لامذہبوں کے مذہب سے بھی ثابت ہے کہ علم کی طلب کو نہایت تک پہنچائے
اور کسی کی تقلید اور تحقیق کے بھروسے پر اکتفا نہ کیا جائے + سو اس میں بھی تعیین ایک
راہ کی ہوئی دو راہوں میں سے + یعنے ایک راہ تعیین مذہب کی اور دوسری راہ لاتعیین
مذہب کی + سو جس نے تعیین کو حرام کہا اس نے لاتعیین کو فرض کہا + اور پھر اس سے
پوچھا جاوے گا کہ تو جب چار مذہب کے خلاف کو جائز اور مباح جانتا ہے اور اس کی حد
کچھ نہیں باندھتا تو بتلا کہ شیعہ کے مذہب کو حرا خیاری ہیں اور تقلید اپنے مذہب کے
مجتہدوں کی روا نہیں رکھتے اور التزام کسی کے اجتہاد کا نہیں مانتے + اور یہ کہتے ہیں کہ
جو خبر صحیح ہم کو پہنچی اس پر ہمارا عمل ہے کس دلیل سے رد کرتے ہو + اگر وہ کہے کہ ہم اپنے
راویوں کے کہنے سے ان کے راویوں کو برا جانتے ہیں اس لئے ان کی روایت پر اعتماد نہیں
رکھتے تو معلوم ہوگا کہ اس نے تعیین تقلید کی اپنے راویوں کی مانی + اور اپنے مذہب کے
موافق حرام شدید اور بدعت سیئہ میں پڑا کہ غیر معصوم کی بات کو مثل معصوم کی بات
کے پکڑا اور آپ تحقیقات علمی بجا نہ لایا اور طلب علم کو جو فرض تھا ادا نہ کیا + اور ترک فرض
کو استحسان کر کے کافر بنا + پھر صادق آیا اس پر اور اس کی جماعت پر کہ وہی ہیں مصداق

الَّذِيْنَ ضَلَّ سَعْيُهُمْ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَهُمْ يَحْسَبُوْنَ اَنَّهُمْ يُحْسِنُوْنَ صُنْعًا

کے معاذ اللہ من ذالک + غرض کہ تعیین مذہب کی بالاتفاق فرض ہے اور
بدوں اس فرض کے دین کی راہ نہیں چلتی + اور جو کوئی اسے فرض نہ جانے وہ علم
کو نہیں جانتا اور جہل اور علم میں اس کے نزدیک ابھی امتیاز حاصل نہیں + پس وہ
مثل جانوروں کے ہے بلکہ ان سے بھی زیادہ ضلالت میں پڑا ہے + کیونکہ ایسے لوگوں
پر اپنے فہم کے موافق تمام بہتر فرقوں کا رد کرنا بہت مشکل ہے + اور اسی جہت سے
ویسے مہمل لوگ سب مذہبوں اور ملتوں میں شک رکھ کر کہتے ہیں + کہ ہر ملا ہر کو
دیکھا ہم نے بابا ہر کو ہر میں دیکھا + سو آپ خوب یقین کرو کہ یہ فرقہ جدید الملۃ جو آپ
کو مہدی کہتے ہیں اور ایک مذہب کی تعیین کو بدعت سیئہ جانتے ہیں جامع ہیں بہتر فرقوں
کی نسبتوں کے درمیان اور پکے مخالف ہیں اہل سنت والجماعۃ کے + مگر جو کوئی ان میں

سے چاروں مذہب اور اہل حدیث کا متفق علیہ کام عمل میں لایا کرے اور مختلف فیہ کو چھوڑ
دے وہ بڑا سُنی محمدی مسلمان ہے + اس کو کوئی بُرا نہ جانے گا اور حقیقت میں اہلحدیث
قدیمی ایسے ہی تھے + مشہور ہے کہ دودھ عورت کا پینے سے وہ بچے آپس میں بہن بھائی
ہوتے ہیں اور بکری وغیرہ کے دودھ سے نہیں + لیکن محمد ابن اسماعیل بخاریؒ کو اسقدر
احتیاط تھی کہ جو دو بچے بکری کے دودھ میں شریک تھے ان میں نکاح کا فتویٰ نہ دیا
اور کہا کہ اور دل سے پوچھو یں اس میں کچھ فتوا نہیں دیتا + پس جو کوئی محدث اس
درجے میں احتیاط کرے کہ کسی کے خلاف نہ کرے اور شبہ سے بھی دُور رہے اس کی بلا دور
ہے اور وہ دونوں جہان میں مسرور ہے + اور جو لوگ شبہ کے سبب ریا کے واسطے
عمل کریں یا مسئلہ مختلف فیہ میں فتوا جواز کا دیں جیسا یہ لامذہب کرتے ہیں سو وہ کہاں
اور طریق اہل حدیث کا کہاں + چہ نسبت خاک را با عالم پاک + خدا ہدایت کرے
ہم سب مسلمانوں کو اور بچا دے ضلالت سے ہم کو + جان رکھو کہ آمین کو پکار کر
کہنا امر مشکوک ہے اور جو کوئی اس کو حق جانتا ہے حنفی علماء اس کو خطا کار جانتے
ہیں + پھر وہ اس درجے کو پہنچے کہ پکار کر آمین کے مشکوک جاننے والوں کو بدعتی اور
اور گمراہ سمجھے تو وہ خطا کار نہیں بلکہ مبتدع ہے + اور پکار کر آمین کے مشکوک ہونے کا
سبب یہ ہے کہ حضرت عبداللہ ابن مسعودؓ اور حضرت عمرؓ فرماتے ہیں کہ آمین کا چپکے سے کہنا
سنت میں سے ہے + اور حضرت علی المرتضیٰ اور بہت سے صحابہؓ آمین پکار کر نہیں کہتے
تھے + اور فقیہوں کی روایت سے پیغمبر خدا صلعم کا پکار کے آمین کہنا ثابت نہیں ہوا
اور جن حدیثوں سے بعضے محدث پکارنا اس کا ثابت کرتے ہیں ان میں صریح لفظ جہر
کا نہیں ہے اپنی اپنی عقلیں دوڑاتے ہیں ایسے کہتے ہیں کہ اِذَا اَمَّنَ الْاِمَامُ فَاَمِّنُوْا سے معلوم
ہوا کہ جہر درست ہے حالانکہ یہ سمجھ ان کی بے جا ہے + اسی حدیث کے معنے پیغمبر
خدا صلعم نے دوسری حدیث میں فرمایا ہے اِذَا قَالَ الْاِمَامُ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْہِمْ
وَلَا الضَّآلِّیْنَ فَقُوْلُوْا آمِیْن یعنے جب امام کہے + غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْہِمْ وَلَا
الضَّآلِّیْنَ تو تم کہو آمین اس کے آمین کہنے کے منتظر نہ رہو کہ وہ چپکے کہے + یعنی جب
وہ اس لفظ تک پہنچے تو تم آمین کہو اور اس لفظ سے یہ بھی نہیں نکلا کہ تم پکار کے آمین
کہو + اور جس حدیث میں لفظ مد صوت کا ہے اور وہ حدیث ایک صحابی اعرابی

غیر فقیہ سے روایت ہے + اس میں بھی اختلاف کیا ہے اس کے راویوں نے + سفیان
نے سلمہ ابن کہیل سے نقل کیا ہے کہ مدّ صوت کی + اور شعبہ نے روایت کیا ہے مذہب
امام اعظم کے موافق کہ خَفَضَ بِهَا صَوْتَهٗ یعنی پست کی پیغمبر خدا صلعم نے اس کے ساتھ
اپنی آواز یعنی چپکے آمین کہا + اور یہ اختلاف ترمذی میں مذکور ہے + پر ترمذی نے اپنے
فہم سے ترجیح دی ہے جہر کو + سو ترمذی کی فہم ہم پر کچھ حجت نہیں حضرت امام
اعظمؒ کے فہم کے سامنے + اور ایک دلیل اس حدیث کے صحیح نہ ہونے کے موافق مذہب
محدثوں کے یہ ہے + کہ بخاریؒ باوجود اطلاع کے اس حدیث کو اپنی کتاب صحیح میں نہیں
لائے بلکہ دیدہ دانستہ چھوڑ دیا بلکہ بَابُ الجَهْرِ بِالتَّامِیْنِ ہی کو نہ لائے + اور جو حدیث
ابو ہریرہ رضؓ کی اشارت کرتی ہے اس پر کہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے آمین کہی اس
طرح کہ پاس والے آدمی نے صف اوّل میں سُنا وہ بھی بخاری کی شرط کے موافق
صحیح نہیں + اور وہ جو بخاری نے فعل عبداللہؓ بن زبیر کا اور ان کے مقتدیوں کا ذکر
کیا ہے بطور تعلیق کے بے سند کے کہ اس نے پکار کے آمین کہا اور اس کے مقتدیوں
نے بھی کہ مسجد یعنی مسجد الحرام گونج گئی + سو قصہ اس کا یہ ہے کہ عبداللہ بن زبیرؓ
کو حجاج ثقفی مردود نے گھیرا تھا مکے میں اور ان ظالموں نے ان سے لڑائی کی اس وقت میں
بد دُعا کرنی اور آمین پکار کے کہنی ان پر درست تھی اور ایسے حال میں اب بھی سب کو
درست ہے + اور قطع نظر اس کے عبداللہ بن زبیرؓ پیغمبر خدا صلعم کی وفات کے وقت
دس برس کے تھے پھر فعل ان کا عبداللہ بن مسعودؓ کے فعل کے ساتھ کہ صحابہ کبیر تھے کیونکر
مقابل ہو سکتا ہے + اور حضرت عمرؓ کے قول سے کہ وہ فرماتے ہیں کہ چپکے کہنا آمین کا رسول
اللہ کی سنت میں سے ہے + سو ایسے شبہات کو علماء حنفیہ موجب شک کا سمجھ کر ترک
کر دیتے ہیں اور یقین اور ظن غالب پر عمل کر کے راہ امن کی اختیار کرتے ہیں + مگر جو کوئی مشکوک خبر
کو عمل میں لاتا ہے اور ان کے علماء کو بدعتی نہیں کہتا اس کو بھی سنیوں میں گنے جاتے
ہیں + اور جو کہے کہ اس مسئلے میں حنفی لوگ تارک سُنّت ہیں اور آمین پکار کر نہ کہنا بدعت
ہے + جیسا بعضے جاہل لامذہب اپنے پیروی کرنے والوں سے یہاں تک کہتے ہیں کہ
بدوں اس طور کے نماز درست نہیں سو ایسوں کو البتہ بدعتی جانتے ہیں اور گمراہ + اب
اس فرق کو خوب یاد رکھا چاہیے اور نالائق بیہودہ جاہلوں سے بکواس اور تکرار نہ کیجے

کیونکہ یہ لوگ ازلی اندھے اور بہرے ہیں ضد اور نفسانیت کے سبب ان کو کچھ نہیں سوجھتا

تیسرا مسئلہ :- یہ ہے کہ جہاں ان پر ثابت ہوا کہ یہ حدیث ترمذی یا ابوداؤد یا نسائی یا ابن ماجہ یا مسلم یا بخاری یا مشکوٰۃ المصابیح کی ہے + پس خاطر جمعی سے جان لیتے ہیں کہ یہی مسنون ہے + اور یہ نہیں جانتے کہ بہت سی حدیثیں ان کتابوں میں مختلف اور مضطرب اور منسوخ ہیں + اور ہرگز یہ ثابت نہیں کہ یہ کتاب والے کون کون سی حدیث پر عمل کرتے تھے اور کون کون حدیثوں کو فقط روایت کیا ہے + آیا یہ عقیدہ ان کا محدثوں کے نزدیک صحیح ہے یا بدعت +

**جواب :-** یہ عقیدہ اُن کا تقلید ہے صاحب مشکوٰۃ کی عفی اللہ عنہ کہ اس بزرگ کا بھی یہی عقیدہ خطبہ سے معلوم ہوتا ہے + مگر بخاری اور مسلم کے نزدیک یہ بات بیشک خلاف ہے ان کے نزدیک ایک کے بھروسے پر دین کا مان لینا صحیح نہیں + اور ابوداؤد اور ترمذی اور نسائی اور ابن ماجہ بھی جائز نہیں رکھتے کہ کسی کے بھروسے پر تحقیق میں اکتفا کرے + پس جو کوئی ایسا ہے وہ صاحب مشکوٰۃ کا مقلد ہے اور جو کہے کہ میں اس کا بھی مقلد نہیں تو لازم ہے اس کو کہ رفع یدین کی حدیث پر عمل کرنا چھوڑ دے۔ کہ مسلم میں اثبت الروایت موجود ہے رفع یدین کے منع پر۔ + رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تشبیہ دی ہے سرکش گھوڑوں کے دموں کے ہلانے سے + اور فرمایا ہے اُسْکُنُوْا فِی الصَّلٰوۃِ یعنی سکون اختیار کرو نماز میں + اب کسی نادان کے کہنے سے قیاسی بات نہ بنادے کہ یہ رفع یدین تشہد میں تھا + یہاں ذرا خوب غور کرے دیدہ و دانستہ نادان نہ بنے کہ سرکش گھوڑے بیٹھ کر دم ہلاتے ہیں یا کھڑے ہو کر + اور طحاوی محدثؒ جو بخاریؒ اور مسلمؒ کا خوب جاننے والا تھا اس نے نقل کی ہے مجاہد سے کہ عبداللہ بن عمرؓ نے سوائے پہلی دفعہ کے رفع الیدین نہیں کی + پس روایت کرنا زہری کا سالم سے اور سالم کا ابن عمرؓ سے حدیث رفع الیدین کو رکوع سے ادھر اُدھر کچھ سنیت کو اس کی پیدا نہیں کرتا + اور یہی حال ہے ان لامذہبوں کا ساری مخالفتوں میں کہ آج تک ایک عمل مختلف بھی دلیل قوی کے ساتھ صاف سچے نہیں ہوئے + اور کسی مسئلے میں حنفیوں کو حدیث صحیح کی رُو سے الزام نہ دے سکے + اب البتہ کہ ایسے جاہل نفسانی کج فہم اللہ چاہے تو حضرت عیسیٰ روح اللہ علیٰ نبینا و علیہ الصلوٰۃ والسلام کے روبرو بزور قائل ہوں گے + اور اپنی بیہودہ تقریروں سے اور ہٹ کی

باتوں سے تھکیں گے اور حنفی محمدی کہلاویں گے + اور ان کے بُرے عقائد کی کیفیتیں اور اور رسالوں میں لکھی گئی ہیں + مسلمانوں کو چاہیے کہ ابلیسوں کے مکر اور فریب سے اپنے تئیں بچاویں اور ان کے مکاید کے جال میں نہ پڑیں + اس رسالے میں اس قدر بیان عقل والوں کے لئے بس ہے + اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ عَلَی الْمُرْسَلِیْنَ

---

یہ وُہ فتویٰ ہے جس کو شیخ احمد اللہ بنارسی نے حرمین شریفین زادہما اللہ شرفاً کے درمیان بڑی سعی اور محنت سے ۱۲۵۷ھ درست کروایا تھا + اس کا سبب یوں ہوا تھا کہ کئی لامذہب والے جہاز پر جاتے وقت ان کے ساتھ بیہودہ تقریر کیا کرتے تھے اور اپنی شرارت سے باز نہ آتے تھے + آخر وہ جب حرمین شریف میں پہنچے علماء اور مفتیوں سے وہاں کے یہ معاملہ ظاہر کیا + مفتیوں نے فرمایا کہ اگر یہ بات ثابت ہو گی تو ان بیہودہ نالائقوں کو موافق حکم شریعت کے خوب سزا دی جاوے گی ان کو بتلا دو اور حاضر کرو + جب یہ خبر ان لوگوں کو اور اُن کے بعضے بندگی پیشواؤں کو جن کی اعانت پر بھروسہ رکھتے تھے پہنچی گھبرائے اور شیخ موصوف سے بہ التجاء و الحاح پیش آئے اور ان کے وہاں کے پیشواؤں نے مولوی صاحب علیحدہ کے روبرو اپنے افعال و عقائد نالائق سے توبہ کی + اور اپنے اعتقاد کو موافق طریق سنت و جماعت کے بمہر و دستخط اپنے لکھ دیا + اور اپنے تئیں حاکم شرع کے پنجے سے بچایا + اور فتوا علمائے حرمین شریفین کا پہلا جس میں سے پانچ سوال و جواب اختصار کے دے چن کر بعینہ پہلے اس کتاب میں لکھا ہے اس کو منشی حسن علی بنارسی نے ۱۲۵۶ھ میں بمہر و دستخط علمائے موصوفین کے وہاں حاصل کیا تھا +

---

مَا قَوْلُ عُلَمَاءِ الْحَرَمَیْنِ الشَّرِیْفَیْنِ فِیْمَا یَقُوْلُہٗ بَعْضُ عُلَمَاءِ الْعَصْرِ مِنْ اَہْلِ الْہِنْدِ اَنَّہٗ لَا یَجِبُ عَلٰی اَحَدٍ مِّنَ الْمُسْلِمِیْنَ تَقْلِیْدُ اَحَدٍ مِّنَ الْاَئِمَّۃِ الْاَرْبَعَۃِ وَاِنَّمَا یَجِبُ عَلٰی کُلِّ شَخْصٍ اَلْعَمَلُ بِالْحَدِیْثِ لِاَنَّ اللّٰہَ تَعَالٰی لَمْ یَاْمُرْنَا بِاتِّبَاعِ اَبِیْ حَنِیْفَۃَ وَلَا غَیْرِہٖ بَلْ اَمَرَنَا اللّٰہُ اِلَی اتِّبَاعِ الرَّسُوْلِ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلَّمَ

وَالْعَمَلُ بِمَا رُوِيَ عَنْهُ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَيَقُوْلُوْنَ اَنَّ
مَنْ قَلَّدَ اَحَدًا مِنَ الْاَئِمَّةِ الْاَرْبَعَةِ فَقَدْ خَالَفَ اَمْرَ اللّٰهِ تَعَالٰی
بِلَا مِرْيَةٍ فَيَجِبُ عَلٰی كُلِّ عَاقِلٍ اَنْ يَعْمَلَ بِمَا فِي الْحَدِيْثِ وَمَا
لَمْ يُوْجَدْ فِي الْحَدِيْثِ فَيَسْتَنْبِطُهٗ بِعَقْلِهٖ وَفَهْمِهٖ فَتَرَكُوا الْعَمَلَ
بِكُتُبِ الْفِقْهِ بِالْكُلِّيَّةِ وَصَارُوْا يَعْمَلُوْنَ بِالْحَدِيْثِ وَالْاِسْتِنْبَاطِ
مَعَ ذٰلِكَ اَنَّهُمْ لَا يُمَيِّزُوْنَ بَيْنَ صَحِيْحِ الْحَدِيْثِ وَضَعِيْفِهٖ وَلَا يَعْرِفُوْنَ
قَوَاعِدَ اُصُوْلِ الْحَدِيْثِ وَيُسَمُّوْنَ اَنْفُسَهُمْ بِالْفِرْقَةِ الْمُحَمَّدِيَّةِ وَ
يَطْعَنُوْنَ عَلٰی مُقَلِّدِيْ اَحَدِ الْاَئِمَّةِ الْاَرْبَعَةِ وَمَعَ ذٰلِكَ يَرْفَعُ
يَدَيْهِ قَبْلَ الرُّكُوْعِ وَبَعْدَهٗ يَجْمَعُ بَيْنَ الصَّلٰوتَيْنِ فِي السَّفَرِ
بِلَا عُذْرٍ وَيَتَعَوَّذُ وَيُبَسْمِلُ وَيُؤَمِّنُ جَهْرًا مَعَ اَنَّهٗ لَا يَتَوَضَّؤُ
مِنْ مَسِّ الذَّكَرِ وَالْمَرْاَةِ وَيَقُوْلُوْنَ قَدْ ثَبَتَ عِنْدَنَا بِهٰذِهِ
الْاَفْعَالِ الْاَحَادِيْثُ الصَّحِيْحَةُ وَلَمْ تَبْلُغْ اَبَا حَنِيْفَةَ اَصْلًا ۔ فَمَا
قَوْلُكُمْ فِيْ مِثْلِ هٰؤُلَاءِ النَّاسِ هَلْ يُعْتَمَدُ عَلٰی قَوْلِهِمْ وَ
تَرْكِ التَّقْلِيْدِ رَاْسًا اَمْ قَوْلُهُمْ بَاطِلٌ عَاطِلٌ مُخَالِفٌ بِمَا نَصَّ عَلَيْهِ اَئِمَّةُ الْمَذَاهِبِ
الْاَرْبَعَةِ فَنَحْنُ فِيْ حَيْرَةٍ تَامَّةٍ وَلَا يَكْشِفُ عَنَّا هٰذِهِ الشُّبْهَةَ
اِلَّا قَوْلُكُمْ وَكِتَابَتُكُمْ وَاَمْهَارُكُمْ وَيَكُنْ جَوَابُكُمْ عَلٰی وَجْهِ
التَّيَقُّظِ لِمَنْ يَكُنْ عَلٰی نَهْجِ الْحَقِّ يَكُوْنُ زَاجِرًا لَهٗ عَنْ غَيِّهٖ
وَضَلَالِهٖ اَفِيْدُوْنَا اَثَابَكُمُ اللّٰهُ الْجَنَّةَ ۔

ترجمہ: کیا فرماتے ہیں مکہ معظمہ اور مدینہ منورہ کے علما اس بات میں کہ کہتا ہے بعضا اس زمانے کا عالم ہندہ کا کہ نہیں واجب ہے کسی مسلمان پر پیروی کرنی کسی امام کی ان چاروں اماموں میں سے ۔ اور سوائے اس کے نہیں کہ واجب ہے ہر شخص پر عمل کرنا حدیث پر اس واسطے کہ اللہ تعالیٰ نے نہیں حکم کیا ہم کو تابعداری اور پیروی کرنے میں امام ابو حنیفہ اور انکے سوائے کسی کی ۔ بلکہ ارشاد فرمایا ہم کو رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی پیروی کی طرف اور عمل کرنے کو اس چیز کے کہ روایت کی گئی ہے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے ۔ اور کہتے ہیں وہ کہ جس نے تقلید کی کسی امام کی ان چاروں اماموں

پس تحقیق مخالفت کی اس نے اللہ تعالیٰ کے حکم کی بلا شبہ سو وا جب ہے مرجہد وا کی
کو عمل کرے اس چیز کے ساتھ جو حدیث میں ہے اور جو چیز بنائی جاوے حدیث میں ذکال باہر
اس کو اپنی عقل اور سمجھ سے پس چھوڑ دیا انہوں نے عمل کرنا فقہ کی کتابوں پر بالکل اور عمل
کرتے ہیں وہ حدیث پر اور نکالتے ہیں مسئلے اپنی عقل سے باوجود اس کے کہ ان کو تمیز نہیں اس
کی کہ کون سی حدیث صحیح ہے اور کون سی ضعیف اور نہیں جانتے وہ اصول حدیث کے قواعد
اور کہلاتے ہیں وہ فرقہ محمدیہ اور طعنہ مارتے ہیں وہ تقلید اور پیروی کرنے والوں پر
کسی امام کے ان چاروں اماموں میں سے + اور ساتھ اس کے دعوت کرتے ہیں اور بلاتے
ہیں لوگوں کو اپنی رائے کی متابعت کرنے کے لئے اور تقلید کے چھوڑ دینے کی طرف
پھر گمراہ کیا بہتوں کو + اور بعضا ان میں سے کہلاتا ہے حنفی اور باوجود اس کے کرتا
رفع یدین رکوع کرنے کے پہلے اور اس کے پیچھے اور جمع کرتا ہے دونوں نمازوں کو سفر میں
بغیر عذر کے اور اعوذ باللہ اور بسم اللہ اور آمین کہتے ہیں نماز میں زور سے چلا کر اور وضو نہیں
کرتا چھونے سے آلت کے اور عورت کے + اور کہتے ہیں وہ کہ تحقیق ثابت ہوئی ہے ہمارے
نزدیک اور پہونچی ہیں ہم کو ان افعال کے کرنے کو حدیثیں صحیح اور نہ پہونچی ابو حنیفہ کو وہ
حدیثیں اصلا + پس کیا ہے تمہارا حکم ان لوگوں کے حق میں کیا اعتماد کیا جاوے ان کے
قول پر اور چھوڑ دی جاوے تقلید یا قول ان کا باطل اور بیہودہ اور مخالف ہے اس
چیز کے کہ تصریح کی ہے اس پر چاروں اماموں نے + پس ہم بڑی حیرت میں پڑے ہیں اور
نہیں دور ہوتا ہم سے یہ شبہ مگر کہنے اور لکھنے سے تمہارے اپنی اپنی مہروں کے
ساتھ چاہیئے کہ ہو جواب تمہارا اس طور پر کہ ہوشیار ہو وے غفلت سے وہ شخص جو نہیں
ہے طریق حق پر اور باز آوے اپنی گمراہی سے + فائدہ پہنچاؤ ہم کو جزا دیوے تم
کو اللہ بہشت +

---

الجواب :- اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ ۔ رَبِّ زِدْنِیْ عِلْمًا
اِعْلَمْ اَیُّهَا السَّائِلُ اَرْشَدَنَا اللّٰهُ تَعَالٰی وَاِیَّاكَ لِلصَّوَابِ
وَوَفَّقَنَا لِاتِّبَاعِ مَا جَاءَتْ بِهِ السُّنَّةُ وَنَطَقَ بِهِ الْكِتَابُ
اِنَّ مَا اَخْتَرَعَ اِلَیْهِ مَنْ ذَكَرَ مِنْ سُلُوْكِ سُبُلِ الْغَوَایَةِ وَحَمْلِهِمْ

غيرهم على ترك طريق الهداية ومنا بعتهم على ترك
التقليد لاحد الائمة الذين هم هداة الامة من المنكر
الشنيع والباطل الفضيع لا يلتفت اليه فضلا عن ان يعتمد عليه
واللازم على من ليس له اهلية الاجتهاد المطلق على قول جمهور
الفقهاء والمحدثين والاصوليين تقليد واحد من الائمة الاربعة
دون غيرهم لتواتر مذاهبهم والاصل في ذلك قوله
تعالى فلولا نفر من كل فرقة منهم طائفة ليتفقهوا في
الدين الاية وقوله تعالى اطيعوا الله واطيعوا الرسول
واولي الامر منكم سواء حملوا على العلماء او الامراء والواجب
على ولاة الامور وفقهم الله وضاعف لهم الاجور اذا رفع
اليهم ما هم منطوون عليه من الاضلال منعهم عنه وردهم
الى سنن الاحوال وتاديبهم بما يليق بمثلهم ليرتدعوا
هم وسواهم عن قبيح قولهم وفعلهم رجاء الثواب الجزيل
من الملك الجليل والله سبحانه الهادي الى سواء السبيل
وهو حسبنا ونعم الوكيل كتبه المفتقر عبد الله بن محمد
الميرغني الحنفي مفتي مكة المكرمة كان الله تعالى لهما
مستغفرا عبد الله حامدا مصليا مسلما الحمد لله وحده اللهم هداية
للصواب نعم ما ذكر في الجواب موافق لمذهب اهل السنة
والجماعة ومن يقول بخلاف ذلك فهو ضال مضل جاهل
معاند فعلى الحاكم تعزيره بما يليق بامثاله وهو ماجور على
ذلك والله اعلم كتبه الفقير لربه محمد عمر بن ابي
بكر الريس الشافعي مفتي مكة المكرمة بان الله عليه

محمد عمر بن ابو بكر الريس

الحمد لله رب العالمين والصلوة والسلام على سيدنا محمد

سيد الأولين والآخرين وعلى آله وصحبه أجمعين بيان جواب هذا السؤال إنه يجب على كل أحد من المكلفين أن يقلد واحدا من الأئمة الأربعة مع اعتقاد أن كل واحد منهم على الحق والصواب فلا يجوز تقليد غيرهم ولو من أكابر الصحابة لأن مذاهبهم لم تدون ولم تضبط ولا يجوز لأحد أن يستقل بنفسه ورأيه واجتهاده وادعائه اتباع الكتاب والسنة لأن الإجماع انعقد على اتباع الأئمة الأربعة ———— الإمام أبي حنيفة والإمام مالك والإمام الشافعي والإمام أحمد فلا يجوز تقليد غيرهم بعد عقد الإجماع عليهم لأن مذاهب الغير لم تدون ولم تضبط بخلاف هؤلاء فإنهم أحاطوا علما بأقوال جميع الصحابة أو غالبها وعرفت قواعد مذاهبهم ودونت وخلف مهاتا بعوهم وحرروها وصارت متواترة ليخرج في الأحكام الفرعية من عهدة التكليف بهذا التقليد لأن المذاهب لا تموت بموت أصحابها والأصل في هذا قوله تعالى فاسئلوا أهل الذكر إن كنتم لا تعلمون وقوله صلى الله عليه وسلم من قلد عالما لقي الله سالما فقد علم من هذا أنه لا يجوز لأحد أن يخرج عن اتباع واحد من الأئمة الأربعة لأنه مخرق لإجماع الأمة المعتد بهم في ذلك ولا أن يدعي أنه يقتدي بالكتاب والسنة لأنه لم يصل إلى ما وصل إليه الأئمة الأربعة من معرفة الناسخ والمنسوخ وغير ذلك من أصول أحكام الكتاب والسنة ونسأل الله تعالى حسن التوفيق لاتباع أئمة الدين والتحقيق آمين والحمد لله رب العالمين فيجب أولي الأمر ضاعف الله تعالى له مزيد الأجر أن يمنع ذلك المبتدع الخارج عن الأئمة الأربعة

بسوء ابتداعهم و ان يرده عند ذلك الى تقليد واحد من الائمة الاربعة فان لم تمتثل ادبه الادب اللائق بحاله و الله تعالى اعلم + كتبه الفقير الى الله تعالى محمد المرزوقي مفتى المالكية بمكة المشرفه

محمد المرزوقي

الحمد لله الذى جعل الحق فى اتباع الائمة الاربعة المهد من الذين دلت الاحاديث الصحيحة على فضلهم تلويحا و اشارة من سيد المرسلين و من خالفهم كان من المبتدعين ما افتى به الافاضل المفاتى الثلاثة هو الصواب لان المقلد لاحد للائمة المذكورين فى جميع فروعاته الفقهية لم يخرج عن السنة الكتاب و من خرج عن تقليدهم او خلط فروع مذهب غيره مع فروع المذهب المنسوب اليه بلا ضرورة فذلك جاهل عن الاحاديث الصحيحة و الفرقان لانه فى بعض الصور المذكورة فى السوال يكون العمل باطلا فى بعضها مكروه وكذا حكم ساير فروعاته ولاشك ان هذا من اغواء الشيطان و من اتبع هؤلاء المضلين كان فى الخسران فواجب على الحكام ايدهم الله بهم امور الاسلام تاديب الزاعمين على مضمون السوال بما يقتضيه ايه التسليم على قدر مراتبهم مع ملاحظة الامر القبيح و الاضلال الشنيع الذى صدر منهم فى اغواء المسلمين عن الصراط المستقيم و صلى الله على سيدنا محمد واله و صحبه و سلم امر بتحرير هذه العبارة محمد ابن الشيخ يحيا مفتى الحنابلة بمكة المشرفة

محمد ابن يحيا مفتى الحنابلة

جواب :- ساداتنا مفاتی مکۃ المشرفۃ و علماءھا عن السؤال المذکور حق و انا مقلد ابی حنیفۃ رض محمد مراد ابن لطف علی

یہ مفتی ہیں شہر کلکتے کی بڑی عدالت کے

ما افتی بہ ساداتنا مفاتی مکۃ المشرفۃ و علماؤھا حق فی ھذہ الفتوی و انا علی مذھب الامام الاعظم ابی حنیفۃ رحمہ اللہ تعالی کتبہ عبد اللہ اللاھوذی الحنفی ۔

ما افتی بہ ساداتنا مفاتی مکۃ المشرفہ و علماءھا حق فی ھذہ الفتوی و انا علی مذھب الامام الجلیل الاعظم ابی حنیفۃ رحمہ اللہ تعالی کتبہ فقیر عبد الحلیم ابن مولوی انس مرحوم عفی اللہ عنہ

یہ بمبئی میں رہتے ہیں

ما افتی بہ ساداتنا مفاتی مکۃ المشرفۃ و علماءھا حق فی ھذہ الفتوی و انا علی مذھب الامام الاعظم ابی حنیفۃ رحمہ اللہ تعالی کتبہ محمد افضل بن محمد فضل

این مسئلہ مثبتہ مواہیر مفتیان آئمہ اربع علماء مکہ معظم در ۱۲۵۶ ہجری قدسی صلعم جہت اسکات بسیاری از مردم کم علم و کج فہم جویندگان وسیلہ نجات کہ باغوای بعضے از مردمان کم علم و نفسانی ترک تقلید در ورطہ ہلاک افتادہ بودند مرتب و مکمل شد چنانچہ اکثری از اہل ہند کہ خود را محمدی نام نہادہ بودند بہ ہدایت آنکہ فی الحقیقت حنفی و شافعی تبعہ دیگر از آئمہ مذکورین محمدی ہستند رجوع از قول و فعل خود اکردند فقط

محمد صاحب علی

حررہ آثم محمد صاحب علی اعظم گڈھی عفا عنہ الکریم

الحمد للہ ما قررہ العلماء الجھابذۃ و حررہ الفضلاء الاماثلۃ من وجوب تقلید احد الائمۃ الاربعۃ فی ھذا الزمان بل من بعد اربع مائۃ من سنین ھو الصواب الذی لا مریۃ فیہ والحق الذی لا عدول عنہ حیث لم یکن الاداء متفقہ بشھادۃ قولہ تعالی ولا یزالون مختلفین وقد اخبر الشارع

بِمَا يَكُونُ فِي آخِرِ الزَّمَانِ مِنْ اِعْجَابِ كُلِّ ذِي رَأْيٍ بِرَأْيِهِ وَأَمَرَنَا بِاتِّبَاعِ السَّوَادِ الْأَعْظَمِ وَأَخْبَرَنَا بِأَنَّ الذِّئْبَ إِنَّمَا يَأْكُلُ الْقَاصِيَةَ وَمَنْ شَذَّ شُذَّ فِي النَّارِ وَاللّٰهُ تَعَالَى فِي عِلْمِهِ الْأَزَلِيِّ الْقَدِيمِ قَدْ عَلِمَ مِنَّا ذٰلِكَ وَأَرْشَدَنَا بِقَوْلِهِ فَاسْئَلُوا أَهْلَ الذِّكْرِ إِنْ كُنْتُمْ لَا تَعْلَمُونَ وَلَمْ يَقُلْ كُلُّ ذِي نَكْرٍ بَلْ أَمَرَنَا بِأَهْلِ الذِّكْرِ وَلَا شَكَّ أَنَّهُمْ جَمَاعَةٌ مُتَّفِقُونَ عَلَى رَأْيٍ وَاحِدٍ مُصِيبٍ مُزِيلٍ بِكُلِّ شُبْهَةٍ وَضَلَالَةٍ رَافِعٍ بِكُلِّ جَهَالَةٍ وَهُوَ الصِّرَاطُ الْمُسْتَقِيمُ وَلَيْسَ لِأَحَدٍ بَعْدَ أَرْبَعِ مِائَةٍ فِي الْأَزْمِنَةِ الْمُتَقَدِّمَةِ وَالْمُتَأَخِّرَةِ دَعْوَى الْاِجْتِهَادِ فَهِيَ مَرْدُودَةٌ عِنْدَ النُّقَّادِ مُوجِبَةٌ بِكُلِّ فَسَادٍ وَدَاعِيَةٌ إِلَى كُلِّ إِفْسَادٍ مَعَ أَنَّ فِيهِ اِعْجَابَ كُلِّ ذِي رَأْيٍ بِرَأْيِهِ وَلَمْ يَذْكُرِ اللّٰهُ تَعَالَى الْاِسْتِنْبَاطَ إِلَّا لِأَهْلِ الْقُرُونِ الْأَوَّلِ فِي كِتَابِهِ الْعَزِيزِ وَلَوْ رَدُّوهُ إِلَى الرَّسُولِ وَإِلَى أُولِي الْأَمْرِ مِنْهُمْ بَعْدَ قَرْنِ الصَّحَابَةِ الْكِرَامِ إِلَّا الْأَئِمَّةَ الْأَرْبَعَةَ بِحَدِيثِ قَوْلِهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَلدِّينُ النَّصِيحَةُ لِلّٰهِ وَلِرَسُولِهِ وَأَئِمَّةِ الْمُسْلِمِينَ وَقَدْ فَسَّرَ بَعْضُ الْعُلَمَاءِ أَئِمَّةَ الْمُسْلِمِينَ بِالْأَئِمَّةِ الْأَرْبَعَةِ فَمَا يُسَلِّمُ بِكُلِّ شَخْصٍ اِسْتِنْبَاطَهُ بَلْ يَرُدُّ مَا خَالَفَ الْحَقَّ وَالصَّوَابَ وَلَمْ يَتَّفِقِ الْأُمَّةُ عَلَى قَبُولِهِ وَقَدْ أَخْبَرَنَا مَوْلَانَا جَلَّ جَلَالُهُ فِي كِتَابِهِ الْعَزِيزِ بِأَنَّهُ شَرَعَ لَكُمْ مِنَ الدِّينِ مَا وَصَّى بِهِ نُوحًا الْآيَةَ ذَكَرَ فِيهِ وَلَا تَتَفَرَّقُوا فِيهِ وَقَدْ تَتَبَّعْنَا وَاسْتَقْرَيْنَا بِكُلِّيَّةِ أَفْكَارِنَا وَنِهَايَةِ أَبْصَارِنَا وَتَوْجِيهِ بَصَائِرِنَا أَنَّ الْأَمْرَ لَمْ يَتَّفِقْ عَلَى قَبُولِ قَوْلِ أَحَدٍ مِنَ الْأَئِمَّةِ السَّابِقِينَ وَالْخُلَفَاءِ الرَّاشِدِينَ وَالصَّحَابَةِ الْكِرَامِ إِلَّا مَا كَانَ عَنْ هٰؤُلَاءِ الْأَئِمَّةِ الْأَرْبَعَةِ فَإِنَّ أَقْوَالَهُمْ مُتَّبَعَةٌ وَلَمْ يَقُلْ بِبُطْلَانِ مَا قَالُوا أَصْلًا وَلَمْ يَخْتَلِفْ اِثْنَانِ فِي فَضْلِهِمْ

ونهاية جهدهم وورعهم وصدق لهجتهم ومن
مهجتهم في ايثار محبته لله تعالى على من سواه ولم
يغترهم الدنيا ولم تغتر بهم الوساوس الشيطانية
المضلة بل اتفقوا على جلالتهم وعظم شانهم فما اتفقوا
عليه فهو الحق وما بعد الحق الا الضلال ومما يدل على وجوب
التقليد والمنع عن النظر في الاجتهاد ولما اخرج الرزين
العبدري عن ابن مسعود قال من فليستن بمن قد
مات فان الحي لا تؤمن عليه الفتنة وهذا ابن مسعود يقوله
في ايام خلافة سيدنا عمر لانه توفي في خلافة عثمان رضي
الله عنه وينفر الناس من اجتهاده ويأمر بتقليد من تقدمه
فما ظنك بهذه الاعصر المتاخرة التي استولى علينا فيها
حب الدنيا والشهوات والحمق والرعونة واعجاب كل ذي راي برايه
فمن منع من التقليد فهو حمار بليد وعن الصراط المستقيم بعيد
وعلى مطية الضلالة قعيد اعاذنا الله من الموبقات وتفضل علينا
باتباع الشريعة سيد سادات وافخر الموجودات وتقليد من لم
يختلف في فضلهم اثنان ولم ينسخ مذاهبهم ما تكرر
الجديدان بل ينسب الى الحماقة والضلالة والجهالة
والسفاهة والخذلان من شق عصاهم وخالف امرهم في
كل عصر آن ونسال الله التوفيق والسداد والهدايت والرشاد
واتباع سنة خير العباد صلى الله تعالى عليه واله وصحبه
وسلم قاله بفمه وامر برقمه شيخنا العالم العلامة الحبر
الفهامة الشيخ محمد عابد السندي مولده الانصاري اصلا
والحنفي مذهبا المدني موطنا ومسكنا ابقاه الله تعالى ونفعنا
الله تعالى به

وفق لجميع الحامد عبده محمد عابد

سب تعریف ثابت ہے اللہ تعالیٰ کے واسطے جو تقریر کی ہے دانا عالموں نے
اور استاد فاضلوں نے چاروں اماموں سے ایک امام کی تقلید واجب ہونے پر اس زمانے میں
بلکہ چار سو برس ہجری کے بعد وہی صواب ہے جس میں شک نہیں اور حق ہے کہ سر پھرانا
اس سے بہتر نہیں اسواسطے کہ لوگوں کی عقل متفق نہیں ہے ایک بات پر شاہد ہے اس پر
قول اللہ تعالیٰ کا وَلَا یَزَالُوْنَ مُخْتَلِفِیْنَ یعنی ہمیشہ یہ لوگ اختلاف کرتے رہیں گے
اور بیشک خبر دی شارع نے اس سے جو ہوگا آخری زمانے میں کہ خوش ہوگا ہر ایک سمجھ
والا اپنی اپنی سمجھ سے + اور حکم کیا ہم کو کہ متابعت کریں بڑے گروہ کی اور خبر دی اس نے ہم
کہ اَکَلَ الذِّئْبُ یَا کُلُ الْقَاصِیَۃَ وَمَنْ شَذَّ شُذَّ فِی النَّارِ یعنی بھیڑیا نہیں کھاتا مگر اس کو
جو دور ہوا اپنی جماعت سے اور جو الگ ہوا جماعت سے وہ گر پڑا آگ میں + اور اللہ تعالیٰ
نے اپنے علم ازلی قدیم سے جانا ہم میں اس کو اور ہدایت کی ہم کو اس کلام سے فَاسْئَلُوْا
اَھْلَ الذِّکْرِ اِنْ کُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ پوچھو تم اہل ذکر سے اگر نہیں جانتے + اور نہ فرمایا !
کُلَّ ذِیْ ذِکْرٍ یعنی ہر علم والے سے بلکہ فرمایا پوچھو اہل ذکر سے + اور بیشک وہ لوگ
ہیں جو متفق ہیں ایک رائے صواب پر کہ دور کرنے والی ہے وہ ہر طرح کے شبہ اور گمراہی کو اور
اٹھانے والی ہے ہر قسم کی جہالت کو اور وہ سیدھی راہ ہے ایسی جس کی طرف اشارہ ہے
اللہ تعالیٰ کے قول کا اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ اور کسی کے اجتہاد کا دعوا درست نہیں
بعد چار سو برس کے پہلے اور پچھلے زمانے میں + پس یہ دعوا مردود ہے داناؤں کے نزدیک اور
فساد کا موجب ہے اور بلانے والا ہے فساد ڈالنے کی طرف ساتھ اس بات کے کہ اس
زمانے میں خوش ہوتا ہے ہر ایک سمجھ والا اپنی سمجھ سے + اور ذکر نہیں کیا اللہ تعالیٰ نے کسی
کے مسائل نکالنے کو مگر پہلے اہل قرون کو اپنی کتاب عزیز میں اور رجوع کرنے کو رسول
کی طرف اور اولوالامر کی جو اہل قرون سے ہیں اس واسطے کہ وہ جانتا تھا ان کو جو ان میں
سے مسئلے نکالیں گے + پس خبردار رہو مسئلے نکالنے سے مگر وہ شخص کہ پہنچا رتبہ کو اولوالامر
کے اور مراد ہیں اولوالامر سے بعد قرن صحابہ کرام کے یہی چار امام + اور اس قول کی دلیل حدیث
ہے اَلدِّیْنُ النَّصِیْحَۃُ لِلّٰہِ وَلِرَسُوْلِہٖ وَاَئِمَّۃِ الْمُسْلِمِیْنَ یعنی دین نصیحت ہے اللہ
کی اور اس کے رسول کی اور مسلمانوں کے امام کی + اور تفسیر کی ہے بعض علماء نے ائمہ مسلمین
کی چار امام سے + پس قبول کیا نہ جائے گا ہر ایک شخص سے استنباط اس کا بلکہ رد کیا جائیگا

جو مخالف ہو گا حق اور صواب کے + اور اتفاق نہیں کیا اُمت نے
جس کے قبول کرنے پر + اور تحقیق خبر دی اللہ تعالےٰ جل جلالہٗ نے ہم کو اپنی کتاب عزیز
میں یوں کہ شَرَعَ لَكُمْ مِنَ الدِّينِ مَا وَصّٰى بِهٖ نُوحًا الآیہ یعنی ظاہر کیا تمہارے لئے
وہ دین جس کا حکم کیا نوح علیہ السلام کو اور بیان فرمایا اس قرآن میں لَا تَتَفَرَّقُوْا فِيْهِ
یعنی پھوٹ نہ ڈالو تم دین میں + اور تحقیق ڈھونڈا میں نے اپنی نگاہ اور بصارت سے یہ کہ اتفاق
نہ ہوا کسی امر میں قبول کرنے پر کسی ائمہ سابقین اور خلفاء راشدین اور صحابہ کرامؓ کے قول پر مگر جو
تھا نہیں چار امام سے کیونکہ ان کے قول کی تابعداری کی سب نے اور کوئی قائل نہ ہوا اس کے
بطلان پر جو انہوں نے کہا + اور نہ اختلاف کیا کسی دو شخص نے ان کی فضیلت اور سعی اور
پرہیزگاری میں اور ان کی سچی بات میں اور صرف کرنے میں اُن کے دل کو کسی کی محبت کے اختیار
کرنے میں سوا اللہ کے + اور نہ متغیر کر دیا ان کو دنیا نے اور نہ وساوس شیطانی نے کہ
کہ گمراہ کرنیوالی ہے بلکہ اتفاق کیا ان کی بزرگی اور برتری شان پر لوگوں نے + پس جو
امر کہ اتفاق کیا اس پر لوگوں نے حق ہے اور نہیں ہے بعد حق کے مگر گمراہی + اور اس
چیز میں سے جو دلالت کرتی ہے تقلید کے واجب ہونے پر اور منع کرتی ہے اجتہاد دین
میں نظر کرنے پر وہ ہے جو نکالا اس کو رزین عبدری نے عبداللہ بن مسعود سے کہ انہوں
نے فرمایا مَنْ كَانَ مُسْتَنًّا فَلْيَسْتَنَّ بِمَنْ مَاتَ فَاِنَّ الْحَيَّ لَا تُؤْمَنُ عَلَيْهِ الْفِتْنَةُ
اور یہ ابن مسعودؓ کہتے تھے اس کو عمرؓ کی خلافت میں کیونکہ وفات پائی انہوں نے عثمان رضی اللہ
عنہ کی خلافت میں اور کنارہ پکڑ دانتے تھے لوگوں کو ان کے اجتہاد سے اور امر
کرتے تھے اس کی تقلید کو جو مقدم ہوا اُن پر + پس کیا گمان ہے تیرا اس آخری زمانے میں
ایسا زمانہ کہ غالب ہوئی ہم پر اس میں محبت دنیا کی اور خواہش اپنی کی اور نادانی اور تکبر
اور خوش ہونا ہر سمجھ والے کا اپنی سمجھ پر + سو جس شخص نے منع کیا تقلید سے وہ گدھا اور
بڑا نادان ہے اور سیدھی راہ سے کہ صراط مستقیم ہے دور پڑا اور گمراہی کی اونٹنی پر سوار
ہوا + پناہ دے ہم کو ہلاک کرنے کی چیزوں سے اور عطا کرے ہم کو سید السماوات اور افخر
موجودات کی شریعت کی تابعداری اور تقلید اس کی کہ مختلف نہ ہووے اس کی بزرگی پر کوئی دو
شخص اور نہ منسوخ ہو مذہب ان کا جب تک ہوا کرے دن اور رات بلکہ نسبت ہو گی نادانی
اور گمراہی اور بیوقوفی اور حماقت اور شرمندگی کی اس کی طرف جسنے پھوٹ ڈالی اُن کے کام

اور مخالفت کی ان کے علم کی ہر زمانے اور وقت میں + اور چاہتے ہیں ہم اللہ سے راستی
اور ہدایت اور درستی اور خیر العباد صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ واصحابہ وسلم کی پیروی سفر بایا اس کو اپنے
منہ سے اور حکم کیا اس کے لکھنے کا ہمارے شیخ عالم دانا اور فہامہ تھے یعنی شیخ محمد عابد
سندی مولد انصاری اصلا حنفی مذہبا مدنی موطنا نے باقی رکھے ان کو اللہ اور نفع پہنچاوے
انکے سبب سے ہم کو

تمام ہوا یہ رسالہ

# بقلم شکستہ رقم عنایت علی دھلوی

کے ۱۲۶۲ سنہ میں

مکے مدینے کے علماء

| عبداللہ | سیّد عبداللہ | سیّد عثمان |
|---|---|---|
| شیخ عبداللہ ابن عبدالرحمن سراج مکے کے بڑے مدرس | مکے کے مفتی | مکے کے مدرس |

| شیخ مصطفےٰ ابن عبداللہ | شیخ عبدالقادر | محمد عابد سندی |
|---|---|---|
| حنفی اماموں کے سردار | + ابراہیم باشا ابن محمد علی باشا کے پیر | مدینے کے بڑے مدرس |

**سید محمد**
مدینے کے مدرس

**محی الدین نقشبندی**
مدینے کے مدرس

**عبداللہ من نصراللہ**
مدینے کے مدرس

**سید علی**
مدینے کے مدرس

**صالح ابن احمد**
مدینے کے مدرس

**محمد ابو السعادات**
مسجد نبوی کے امام

---

## شاہجہان آباد یعنی دلی کے عالموں کی اور حضرت سید احمد قدس سرہ العزیز کے خلفاء کی مہریں

**محمد اسحاق**
جانشین حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز قدس سرہ

**محمد صدر الدین**
مفتی ہیں دلی میں

**اکرام الدین**
مفتی ہیں دلی میں

**عبدالخالق**
مولوی ہیں دلی میں

**محمد حیات لاہوری**
مولوی ہیں دلی میں

**حسین علی**
مولوی ہیں دلی میں

**سید رحمت علی خان**
مفتی بادشاہی

**شیر محمد**
مولوی ہیں دلی میں

**مملوک علی**
مولوی ہیں دلی میں

**سید محمد**
مولوی ہیں دلی میں

**احمد سعید مجددی**
پوتے حضرت مجدد الف ثانی کے

**محمد علی**
خلیفہ حضرت سید احمد قدس سرہ

**زین العابدین**

خلیفہ حضرت ممدوح کے

**محبوب علی**

مولوی اور خلیفہ حضرت کے

**کریم اللہ**

مولوی ہیں دلی میں

**مخصوص اللہ**

مولوی ہیں دلی میں

**موسیٰ**

مولوی ہیں دلی میں

**اسمٰعیل**

مولوی ہیں دلی میں

**حبیب اللہ**

مولوی ہیں دلی میں

**حاجی قاسم**

مولوی ہیں دلی میں

# پیر جی سیّد مشتاق علی شاہ کی مُرتّب کردہ کتب

| نام کتاب | قیمت |
| --- | --- |
| مجموعہ رسائل، مولانا رشید احمد گنگوہی | ۳۶/- |
| مجموعہ رسائل جلد اوّل، مولانا محمد امین اوکاڑوی | /- |
| مجموعہ رسائل جلد دوم، 〃 〃 〃 〃 | /- |
| مجموعہ رسائل جلد سوم، 〃 〃 〃 〃 | /- |
| تعارف فقہ کامل چھ حصّے | ۱۰۰/- |
| فقہ حنفی پر اعتراضات کے جوابات | ۸۱/- |
| ترجمانِ احناف | ۸۱/- |
| تعارف علماء اہلِ حدیث | ۳۰/- |
| اکٹھی تین طلاق کا شرعی حکم | ۳۰/- |
| میزان الحق | ۱۵۰/- |

ناشر: مکتبہ فاروقیہ ۸، گوبند گڑھ گوجرانوالہ

# انتظام المساجد

باخراج

# اہل الفتن والمفاسد

از

حضرت مولانا محمدؒ ولد مولانا عبدالقادر لدھیانویؒ

ابوالحسن معاویہ سلفی الناشر
دارالعلوم محمدیہ راشدیہ درہ دادہ شہید ڈاکخانہ خانپور، تحصیل وضلع ہری پور
نعمان اکیڈمی
مکی مسجد ڈیوڑھا پھاٹک گوجرانوالہ

اتحاد اہلسنت والجماعت
خانپور ہزارہ

# انتظام المساجد

باخراج

# اھل الفتن والمفاسد

از

حضرت مولانا محمدؒ ولد مولانا عبدالقادر لدھیانویؒ

ابوالحسن معاویہ سلفی الناشر

دار العلوم محمدیہ راشدیہ درہ دادہ شہید ڈاکخانہ خانپور، تحصیل و ضلع ہری پور

نعمان اکیڈمی
مکی مسجد ڈیوڑھا پھاٹک گوجرانوالہ

# انتظام المساجد باخراج اھل الفتن والمفاسد

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ؕ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ جو شخص کسی مذہب کا مذاہب اربعہ سے مقلد ہو کر تقلید کو شرک وحرام جان کر ترک کرے اور ائمہ دین خصوصًا امام اعظمؒ کو موردان آیات کا قرار دے جو کفار کے حق میں وارد ہیں جیسا کہ نظام الملت میں غیر مقلد جالیسری نے لکھا ہے اور سیّدنا امیر المومنین عمر بن الخطابؓ کو بسبب بیس تراویح کے بدعتی کہے اور استقرار خدا جلالہ کا عرش پر ثابت کرے جیسا کہ مولوی صدیق حسن بھوپالی نے رسالہ احتوا علی العرش میں لکھا ہے اور مطلقہ ثلاثہ کو بدوں حلالہ کرنے کے واسطے شوہر اوّل کے جواز نکاح کا فتویٰ دے جیسا کہ مولوی محمد حسین لاہوری نے رواج دیا ہے اور ساس سے نکاح درست کہے اور شرائط جمعہ کو معتزلوں شیطانوں کی قرار دے جیسا محمود شاہ نے بعرۃ الجمو میں لکھا ہے اور نظام الملت مذکور میں لکھا ہے کہ جو احادیث اور آثار صحیحین اور مؤطا امام مالک میں موجود ہیں ان پر بلا تحقیق عمل کرنا درست ہے حالانکہ کتب مذکورہ میں احادیث منسوخہ اور مؤوّلہ بھی موجود ہیں جیسا کہ حدیث متعہ اور اثر عبداللہ بن عمرؓ کی جس سے جائز ہونا وطی فی الدبر کا ظاہر معلوم ہوتا ہے صحیح بخاری میں ہے اور واسطے جواز مواکلت اور مشاربت اہل سنت کے یہ سند افترائی گذارے کہ جو قرقرط باآمیزش چربی خنزیر تیار کیے ہوئے اہل کتاب کے یمن سے

آیا کرتے تھے۔ معاذ اللہ آنحضرت ان کو کہا کرتے تھے جیسا کہ مولوی عطا محمد ہوشیارپوری نے رسالہ اظہار الحق میں لکھا ہے اور اس رسالہ پر مواہیر مولوی نذیر حسین اور مولوی محمد حسین لاہوری وغیرہ کی ثبت ہو کر لاہور میں چھپ کر پادریوں لدھیانہ کے پاس آیا اور اخبار نور افشاں میں دیر تک چھپتا رہا۔ آیا ایسا شخص زمرۂ اہل حق سے خارج ہے یا نہیں اور ایسے شخص کو بایں نیت کہ اس کے آنے سے عوام اہل اسلام کے عقائد بگڑ جاتے ہیں۔ مساجد سے اخراج کرنے والا وعید آیت ومن اظلم ممن منع مساجد اللہ ان یذکر فیہا اسمہ وسعیٰ فی خرابہا میں داخل ہے یا نہیں بینوا توجروا

## الجواب

اللھم اَرِنا الحق حقاً والباطل باطلاً ایسا شخص زمرۂ اہل حق سے خارج ہے کیونکہ تقلید ائمہ دین کی جمیع ممالک اہل اسلام خصوصاً حرمین شریفین واولیاء کرام وسلاطین عظام میں قدیم الزماں سے جاری ہے اور منکرین پر تعزیر لگائی جاتی ہے اور ان لوگوں کے حق ہونے پر آیات اور احادیث ناطق ہیں یعنی وراثت زمین بطور غلبہ اور امن اور اقامت جہاد وغیرہ جو امت محمدیہ کے حق میں شارع سے منصوص ہیں۔ سب اُن میں موجود ہیں۔

قال اللہ تعالیٰ وَلَقَدْ کَتَبْنَا فِی الزَّبُوْرِ مِنْ بَعْدِ الذِّکْرِ اَنَّ الْاَرْضَ یَرِثُھَا عِبَادِیَ الصّٰلِحُوْنَ۔ (ترجمہ) فرمایا اللہ جل شانہ نے البتہ تحقیق لکھا ہے ہم نے بیچ زبور کے پیچھے ذکر کے کہ تحقیق مالک ہونگے زمین کے بندے میرے نیک

قال اللہ تعالیٰ وَعَدَ اللّٰہُ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا مِنْکُمْ وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَیَسْتَخْلِفَنَّهُمْ فِی الْاَرْضِ کَمَا اسْتَخْلَفَ الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ وَلَیُمَکِّنَنَّ لَهُمْ دِیْنَهُمُ الَّذِی ارْتَضٰی لَهُمْ وَلَیُبَدِّلَنَّهُمْ مِّنْ بَعْدِ خَوْفِهِمْ اَمْنًا۔ فرمایا اللہ جلالہٗ نے وعدہ کیا اللہ نے ان لوگوں سے کہ ایمان لائے تم میں سے اور کام کیے اچھے البتہ خلیفہ کرے گا انکو بیچ زمین کے جیسا خلیفہ کیا تھا ان لوگوں کو کہ پہلے ان سے تھے اور البتہ ثابت کرے گا واسطے ان کے دین انکا جو پسند ہے واسطے ان کے اور البتہ بدل دے گا ان کو پیچھے ڈران کے امن کو۔

شاہ عبدالعزیز نے واسطے حقیقت سنّت جماعت والطال مذہب رفض انہیں آیات کو تحفہ اثنا عشریہ میں دلیل پکڑا ہے۔ قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم الجهاد ماض مذ بعثنی اللّٰہ الی ان یقاتل آخر هذه الامة الدجال (یعنی فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جہاد ہمیشہ قائم رہے گا۔ جب سے پیغمبری عطا ہوئی ہے مجھ کو یہاں تک کہ مار ڈالے گا آخر اس امت کا دجال کو۔

فائدہ :- پس اگر تقلید اماماں دین کی مرضیات حق سے نہ ہوتی تو ہرگز ممالک اہل اسلام میں بموجب قولہٗ تعالیٰ ولیمکنن لهم دینهم جو دوسری آیت مذکورہ بالا میں مرقوم ہے۔ خدا جل شانہٗ بطور دین جاری نہ ہونے دیتا اس طرح مردود ہے۔ اماماں دین خصوصاً حضرۃ عمر رضؓ کو بدعتی کہنے والا جن کی شان میں آیات واحادیث وارد ہیں۔ بلکہ چودہ آیات حضرت عمر رضؓ کی رائے کے موافق نازل ہوئیں اور حضرتؐ نے ان کے حق میں فرمایا۔ وعن ابن عمر رضؓ قال قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم ان اللّٰہ جعل الحق علیٰ

لسان عمر وقلبہ۔ یعنی مقرر اللہ نے پیدا کیا حق بات کو عمرؓ کی زبان اور دل پر۔ اور غنیۃ الطالبین کے صفحہ ۱۲۴ میں غوث الثقلین نے یہ حدیث نقل کی ہے۔ قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان اللہ اختار لی اصحابی فجعلھم انصاری وجعلھم اصھاری وانہ سیجیٔ فی آخر الزمان قوم ینقصونھم الا فلا تناکحوھم الا فلا تشاربوھم الا فلا تنا کحوھم الا فلا تصلو معھم الا فلا تصلو علیھم حلت اللعنت

حاصل ترجمہ کا یہ ہے کہ (فرمایا رسول خدا نے کہ اللہ تعالیٰ نے سب خلائق سے مجھ کو منتخب کیا اور منتخب کیے واسطے میرے یار میرے اور کیا ان کو مددگار میرے اور کیا ان کو سسرال میرے (یعنی ابوبکر صدیقؓ اور عمر فاروقؓ) اخیر زمانہ میں بعض لوگ نسبت نقصان کے کرنے کے طرف انکی آگاہ ہو کہ معاملہ کھانے اور پینے اور رشتہ داری کا نہ رکھنا ساتھ ان کے اور ان کے ساتھ نماز ادا کرنے سے بھی پرہیز کرنا اور نہ پڑھنا جنازہ ان کا اور وہ لوگ مورد لعنت ہیں) اور مولانا شاہ عبدالعزیزؒ نے وَاصْبِرْ عَلٰی مَا یَقُولُونَ (الآیۃ) کی تفسیر میں لکھا ہے کہ استاد اور پیر و مرشد پر طعن کرنا سخت ترین ایذا لسانی سے ہے۔

اور صاحب اشباہ نے لکھا ہے کہ زبان سے ایذا دینے والے کو مسجد سے نکالنا چاہیے۔ حیث قال وکذا کل موذٍ فی المسجد ولو بلسانہ یمنع من المسجد انتہیٰ۔ اور وہ شخص مردود ہے جو خدا تعالیٰ کو عرش پر مستقر قرار دے جیسا کہ امام رازی فرماتے ہیں۔ ان القول بانہ تعالیٰ مستقر علی العرش او جالس علیہ مردود بوجوہ عقلیۃ ونقلیۃ (انتہیٰ) اور تفسیر بیضاوی میں لکھا ہے کہ آیات متشابہہ پر عمل کرنے والے کو ظاہر

معانی آیات کے لے کر لوگوں کو بھکاتے ہیں حیث قال تحت ہذہ الایۃ فاما الذین فی قلوبھم زیغ ای عدول عن الحق کالمبتدعۃ فیتبعون لظاہر ابتغاء الفتنۃ طلب ان یفتنوا الناس عن دینھم بالتشکیک انتہی ملخصاً اور شاہ ولی اللہ صاحب نے عقد الجید میں لکھا ہے کہ مطلقہ ثلاثہ کو بدون حلالہ کے درست کہنے والے عالم کو روسیاہ کرکے نکال دینا لازم ہے۔ وھذہ عبارتہ فقیہ یفتی مذھب سعید ویزوج الاول یسود وجھہ ویبعد انتہی ملخصاً۔ ابن ہمامؒ نے لکھا ہے کہ ایسے عالم کو شرعاً کافر قرار دینا بعید نہیں۔ حیث قال لایحل لمسلم ان ینقلہ لکونہ مخالفاً للکتاب والسنۃ والاجماع والامر فیہ من ضروریات الدین لایبعد اکفار مخالفہ انتہی ملخصاً اور ساس سے نکاح کرنا ہرگز درست نہیں قال اللہ تعالیٰ وَ اُمَّھٰتُ نِسَآئِکُمْ یعنی حرام ہیں تمہارے پر ساسیں تمہاری۔ تفسیر کبیر میں یہ حدیث نقل کی ہے اذا نکح الرجل المراۃ فلا یحل لہ ان یتزوج امھا دخلت بھا اولم یدخل۔ یعنی جب نکاح کرے کوئی شخص کسی عورت سے اس پر ساس اس کی حرام ہے اگرچہ اس عورت سے دخول نہ کیا ہو اور جو شرائط جمعہ اور ظہر احتیاط کو افعال شیطانی قرار دے مثل محمود شاہ کے وہ سخت بے دین ہے کیونکہ کتب احادیث اور فقہ میں یہ شرائط موجود ہیں گویا اس نے ائمہ دین کو معاذ اللہ شیطان قرار دیا باوجود اس غلو کے جو لوگ اس کو حنفی گمان کرتے ہیں وہ کاٹھ کے الو ہیں۔ اگر کوئی ان کو ماں بیٹے کی گالی دے اس کے تو یہ جانی دشمن فوراً بن جاویں اور جو ہمارے اماموں کو تبصرۃ الجموع میں شیطان لکھ رہا ہے اس پر ذرہ بھی خیال نہیں۔ اور اسی طرح احادیث منسوخہ اور مؤولہ

پر بلا تاویل عمل کرنے والے کا مردود ہونا ظاہر ہے۔ چونکہ تقلید شخصی کے وجوب
اور عدم وجوب میں اگرچہ بعض متقدمین کو کلام ہے لیکن مستحسن ہونے اس کے
میں کسی اہل حق کو کلام نہیں۔ کیف وقد قال اللہ تعالیٰ واتبع سبیل من
اناب الیّ ولا نشك ان الائمة الاربعة من المنیبین الی اللہ پس تقلید کو
حرام اور مقلدین کو مشرک کہنے والا شرعاً کافر بلکہ مرتد ہوا لان تحریم ما
احل اللہ واکفار المسلم کفرو الکفر بعد الاسلام ارتداد ولذا قال
فی التفسیر النیشا پوری اجمع العلماءُ لوان مسلما ذبح ذبیحة
وقصد بذبحها التقرب الی غیر اللہ صار مرتدا اور افتراءُ مندرجہ
استفتاء درباب اکل قروط مذکورہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر کفر صریح اور
ارتداد قبیح ہے۔ وذکر صاحب تحفة الاخلاءُ فی عصمة الانبیأ بما
حاصله ان کل من قال قول یدل علیٰ اھانة نبی من الانبیاء مثل
ان ینسب الیه اتیان کبیرہ سواء کان قاصد اللسب اولم
یقصد لکن صدر عنه ابا الجهالة او اثر غم او قلة مراقبة و
قلة مبالاة فی بیانه وتهور فی کلامه فهو ساب له وحکمه القتل
بالکتاب والاجماع قال اللہ تعالیٰ اِنَّ الَّذِیْنَ یُؤْذُوْنَ اللّٰهَ وَ
رَسُوْلَهٗ لَعَنَهُمُ اللّٰهُ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَةِ وَاَعَدَّ لَهُمْ عَذَابًا اَلِیْمًا
فکل من اذی النبی فهو ملعون وقال اللہ تعالیٰ ملعونین اینما
ثقفوا اخذوا وقتلوا تقتیلا فعلم ان الملعون واجب القتل
عن علی ابن ابی طالب ان رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم قال من
صحب نبیا فاقتلوہ ومن صحب اصحابی فاضربوہ ولهذا اجمع
العلماء من المفسرین والمحدثین وائمة الفتویٰ من المجتهدین

من لدن الصحابة رضى الله عنهم اجمعين الى يومنا على ماذكرناو
لايقبل عذره بالجهل اذ لايعذر احد فى الكفر بالجهالة لان معرفة
ذات الله وصفاته ومايتعلق بانبيائه فرض عين مجملا فى مقام
الاجمال ومفصلاً فى مقام التفصيل ولهذا افتى فقهاء الاندلس
تقتل ابن حاتم بما شهد عليه من استحقافه بحق نبى صلى الله عليه
وسلم وتسميته اياه اثناء مناظره باليتيم وزعمان زهده صلى الله
عليه وسلم لم يكن قصداً ولوقدر على طيبات اكلهما وهذا جهل
من ذالك الملعون بماجاء انه عليه السلام خير من ان يكون
نبيا ملكا وبين ان يكون نبيا عبداً فاختار الفقر وقال اجوع يومًا
فاصبرو اشبع يومًا فاشكر فالملعون المذكور اراد الطعن فى
زهده والقدح فى فقره مع انه محل فخره تواضعاً لربه
وانكسار فى امره فان كان القائل ممن تصدى لان يوخذ منه
العلم والروايه او يجزم بحكمه لكونه اسيرا او قاضيا او يجزم
شهادة لعدالة او يفتى فى الحقوق يجب على سامع قوله الافشاء
والاشاعه بما سمع منه و التنفير للناس عنه و يجب الشهادة
عليه بما قاله ليجتنب على من بلغه ذالك الذى صدر عنه من
ايمة المسلمين انكاره وبيان كفر وفساد قوله صيانته للانبياً
عن الطعن والنقص لايجوز التهاون عنها فى حق مومن الا اذا اقام
بهذا من علا به الحق وافصلت به الحكومة وظهر به
الصدق سقط عن الباقين لكن مع ذلك يستحب لهم
الدعوى والشهادة للتقوية والتشهير للقضية والمبالغة في

الاجتناب والاحتراز وقد صرح علماؤنا الحنفية بتكفير من اعتقد ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم یعلم الغیب لان الانبیا علیہم السلام لایعلمون الغیب لان الانبیاء علیہم السلام لایعلمون الغیب فمن اعتقد خلافہ فقد افتری علیہم وحکم الافتری قد مر من القتل والمشہور من مذہب مالک واصحابہ واقوال السلف وجمہور العلما قتل الساب والمفتری حدا لا کفران ظہر التوبۃ سنہ قال محمد بن سمنون اجمع علما الاعصار انہ کافر من شک فی کفرہ فقد کفر و لحق بہ واذا سمعت ہذا فلا اظنک شاکا فی ان اخراجہم من المساجد من الواجبات المہتمۃ للعامۃ لا سیما للعلمأ والمشتہرین با الفتویٰ ـــــــ

خلاصہ اس کلام کا یہ ہے کہ آنحضرتؐ پر افترا کرنے والا مرتد ہے اور حکام اہل اسلام کو لازم ہے کہ اس کو قتل کریں اور عذر داری اس کی بہ ایں وجہ کہ مجھ کو اس کا علم نہیں تھا شرعاً قابل پذیرائی نہیں بلکہ بعد توبہ کے بھی اس کو مارنا لازم ہے یعنی اگرچہ توبہ کرنے سے مسلمان ہو جاتا ہے لیکن ایسے شخص کے واسطے شرعاً یہی سزا ہے کہ اس کو حکام اہل اسلام قتل کر ڈالیں یعنی جیسے حد زنا توبہ کرنے سے ساقط نہیں ہوتی اسطرح یہ حد بھی تائب ہونے سے دور نہیں ہوتی اور علماؔ اور مفتیان وقت پر لازم ہے کہ بمجرد مسموع ہونے ایسے امر کے اس کے کفر اور ارتداد کے فتوے دینے میں تردّد نہ کریں ورنہ زمرۂ مرتدین میں یہ بھی داخل ہونگے کیونکہ صیانت انبیاؑ کے طعن اور نقص سے ہر فرد مکلف پر ہر لحظہ ضروریات دین سے ہے اسی واسطے علماؑ اور شہر اندلس نے ابن حاتم کو جو ذی علم اور ہم جلیس مفتی وقت کا تھا۔

کے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر حکام وقت بمجرد اطلاق کرنے لفظ یتیم کے
سے قتل کروا ڈالا اور عوام اہل اسلام پر لازم ہے کہ بمجرد وقوع ایسے مفسدہ کے
مدعی اور گواہ ہو کر حکام سے سزا یابی اس کے بیں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہ کریں
اور اس کے نزدیک جانے سے لوگوں کو باز رکھیں یعنی ملاقات اور صحبت اس
کے کو زہر قاتل سے بدتر تصور کریں ورنہ بموجب آیت وَمَن يَتَوَلَّهُم مِّن
كُم فَإِنَّهُ مِنْهُمْ اور آیت تَرَىٰ كَثِيرًا مِّنْهُمْ يَتَوَلَّوْنَ الَّذِينَ كَفَرُوا
لَبِئْسَ مَا قَدَّمَتْ لَهُمْ أَنفُسُهُمْ أَن سَخِطَ اللَّهُ عَلَيْهِمْ وَفِي الْعَذَابِ
هُمْ خَالِدُونَ وَلَوْ كَانُوا يُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ وَالنَّبِيِّ وَمَا أُنزِلَ إِلَيْهِ مَا اتَّخَذُوهُمْ
أَوْلِيَاءَ وَلَٰكِنَّ كَثِيرًا مِّنْهُمْ فَاسِقُونَ۔ زمرہ مرتدین میں داخل ہوگا اور یہی حکم
اس شخص کا ہے جو پیغمبر علیہ الصلوٰۃ والسلام پر علم غیب کا افترا لگائے جیسے
بعض اہل بدعت برائے نام مقلد کہلا کر کلمات کفریہ کو مذہب حنفی قرار دیتے ہیں
دراصل یہ لوگ بھی مثل غیر مقلدین کے اہلسنت جماعت سے خارج ہیں۔

**سوال:** اہل قبلہ کو کافر کہنا ہرگز ہرگز درست نہیں پس تم ان لوگوں
کو کافر و مرتد کیوں کہتے ہو۔

**جواب:** البتہ اہل قبلہ کی تکفیر بلا صدور کلمہ کفر منع ہے۔ ملّا علی قاری
شرح فقہ اکبر میں فرماتے ہیں۔ ان المراد بعدم تکفیر اہل
القبلة انه لا يكفر مالم يوجد شئ من امارت الكفر انتهى صاحب مواقف
بعد نقل اقوال فرقہائے ضالہ کی تکفیر ان کی اہلسنت والجماعت سے صاف صاف نقل کرتا ہے
حيث قال ناقلا عن بعض المعتزلة الناس قارون على مثل القرآن ولا
دلالة فی القرآن علی حلال وحرام وللعالم الهان قديم و
محدث هو المسيح واليهود والنصارى وباقى الكفرة يسيرون

ترابالا یدخلون ناراً وعن بعض الشیعۃ اللہ تعالیٰ جسم فی صورۃ
انسان ورجل من نور والا یۃ وابوطالب نبی ولاجنۃ ولا ناراً
وعن بعض الخوارج کفر علی بالتحکیم وابن ملجم بحق فی قتلہ
انتہی ملخصاً۔ یعنی بعضے معتزلہ کہتے ہیں کہ قرآن کی مانند اور کلام لوگ
بنا سکتے ہیں اور قرآن میں کسی چیز کی حلال حرام ہونے کا ذکر نہیں اور خدا دو
ہیں اور کوئی کافر دوزخ میں نہیں جائے گا خاک ہو جائیں گے اور اللہ تعالیٰ کا
جسم ہے مثل آدمی کی اور جتنے امام اہل بیت کے گزرے ہیں سب پیغمبر ہیں
اور ابوطالب بھی پیغمبر ہے اور خارجی کہتے ہیں کہ حضرت علیؓ معاذ اللہ کافر ہیں
اور ابن ملجم قاتل انکا حق پر تھا۔ خیال کرنے کا مقام ہے کوئی اہل اسلام کہہ
سکتا ہے کہ فرقہائے مذکورہ جو اہل قبلہ کہلاتے ہیں کہ یہ مرتد و کافر
نہیں اسی واسطے صاحب مواقف نے اخیر میں لکھا لا یکفر احد من
اہل القبلۃ الا بما فیہ نفی الصانع او شرک او انکار النبوۃ او انکار
ما علم مجیئہ صلی اللہ علیہ وسلم بہ ضرورۃ او انکار المجمع علیہ
انتہی ملخصاً۔ باقی تحقیق بطور بسط اس مسئلہ کے بیچ رسالہ اس عاجز کے
جو مولوی رشید احمد صاحب گنگوہی کے جواب میں لکھا ہے موجود ہے۔
جس کا خلاصہ یہ ہے کہ مرزا غلام احمد قادیانی کے کافر ہونے میں شک نہ
کرنا چاہیے۔ قال اللہ تعالیٰ لَیْسَ الْبِرَّ اَنْ تُوَلُّوْا وُجُوْھَکُمْ قِبَلَ الْمَشْرِقِ
وَالْمَغْرِبِ وَلٰکِنَّ الْبِرَّ مَنْ اٰمَنَ بِاللّٰہِ وَالْیَوْمِ الْاٰخِرِ وَالْمَلٰٓئِکَۃِ
وَالنَّبِیِّیْنَ وَاٰتَی الْمَالَ عَلٰی حُبِّہٖ ذَوِی الْقُرْبٰی وَالْیَتٰمٰی وَالْمَسٰکِیْنَ
وَابْنَ السَّبِیْلِ وَالسَّآئِلِیْنَ وَاَقَامَ الصَّلٰوۃَ وَاٰتَی الزَّکٰوۃَ وَالْمُوْفُوْنَ
بعدھم اِذَا عَاھَدُوْا وَالصّٰبِرِیْنَ فِی الْبَاْسَآءِ وَالضَّرَّآءِ وَحِیْنَ

الْبَاسِ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ صَدَقُوْا وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُتَّقُوْنَ ۝ جیسا کہ
شاہ عبدالعزیز صاحب رحؒ نے زید بن رفیع سے نقل کیا ہے کہ ایشانرا کسے از
حال خوارج پرسید کہ در تکفیر ایشان چہ میگوئید ایشان از اصحاب قبلہ اند و نماز
و روزہ بطریق اسلام بعمل مے آرند زید بن رفیع گفت کہ بر استقبال قبلہ و نماز
روزہ فریفتہ نشوید نشنیدہ اید کہ خدائے تعالیٰ چہ فرمودہ است لَيْسَ الْبِرَّ اَنْ
تُوَلُّوْا تا آخر آیت پس ہر کہ ایمان خود را بایں چیزہا درست کرد مومن است و
ہر کہ یکے از ینہا منکر شد کافر است۔ انتھی۔

سوال: اگر غیر مقلدین کہیں کہ ہمارا عمل درآمد بموجب اسی آیت کے
ہے۔

جواب: اگرچہ تم لوگ اپنے زعم میں مثل خوارج وغیرہ فرقہائے باطلہ
کے اپنے آپ کو عامل قرآن سمجھتے ہو لیکن جب تم بموجب تحقیق
اہل سنت جماعت کی مثل خوارج در پردہ منکر قرآن ہوئے پس مسلمان جاننا ہمارا
تم کو گویا اپنے مشرک ہونے پر اقرار کرنا ہے۔ پس بنا بر تحقیقات صدر اخراج کرنا
ان کا مساجد سے لازم ہے لقولہ تعالیٰ مَا كَانَ لِلْمُشْرِكِيْنَ اَنْ يَّعْمُرُوْا
مَسَاجِدَ اللّٰهِ الْاٰيَة۔ قال الرازی ناقلا عن الواحدی دلت
هذه الاية على ان الكفار ممنوعون من عمارة مسجد من
مساجد الله وفی البيضاوی عمارة المسجد العبادة والذكر
ودرس العلم۔ یعنی کفار کو واسطے عبادت کے بھی مسجد میں داخل ہونا
درست نہیں اور نیز بر تقدیر ارتداد حق تولیت مساجد کا بعد ارتداد کے باقی نہیں
رہتا ہے قال فی الوقاية ويزول ملك المرتد عن ماله موقوفا فان
اسلم عاد انتهى

**سوال:** بعض غیر مقلد امور مذکورہ استفتا سے اپنی بریت ظاہر کرتے ہیں۔

**جواب:** اگرچہ بعض غیر مقلد بظاہر کلمات مذکورہ سے بریت اپنی بیان کرتے ہیں لیکن چونکہ موالات اور معاونت انکی مدنظر رکھتے ہیں۔ مثلاً اگر کوئی مقدمہ غیر مقلدین کا ساتھ اہلسنت کے ہندوستان بنگالہ یا پنجاب وغیرہ ہو چندہ جمع ہو کر روانہ ہوتا ہے اور بذریعہ خطوط تحریری مدد پہنچتی ہے پس یہ لوگ بھی بموجب آیت وَمَنْ يَتَوَلَّهُمْ مِنْكُمْ فَإِنَّهُ مِنْهُمْ اسی فریق میں داخل ہوئے۔ اگرچہ ایسے اشخاص کی نسبت ہم فتویٰ صراحتہً کفر اور ارتداد کا نہیں دے سکتے لیکن اخراج ان کا بھی مساجد سے ضروری ہے کیونکہ غلط ملط ہونے انکے سے عقائد عوام کے بگڑ کر اہلسنت کو سخت صدمہ پہنچتا ہے اور اخراج ان کا داخل ظلم نہیں یہ عین عدل ہے پس نکالنے والا داخل آیت وَمَنْ أَظْلَمُ مِمَّنْ مَنَعَ مَسَاجِدَ اللَّهِ أَنْ يُذْكَرَ فِيهَا اسْمُهُ وَسَعَىٰ فِي خَرَابِهَا میں داخل نہیں کیونکہ مراد اس آیت سے یہ ہے کہ جو شخص اہل حق کو مسجد میں عبادت نہ کرنے دے اور مسجد کے ویران کرنے میں ساعی ہو جیسا کہ مشرکین مکہ نے حضرتؐ کو مکہ سے روکا اور نصاریٰ نے بیت المقدس کو فتح کر کے ویران کیا۔ وفی البیضاوی عام لکل من خرب مسجدا او سعی فی تعطیل مکان للصلوٰۃ و ان نزل فی الروم لما غزوہ بیت المقدس وخربوہ وقتلوا اھلہ اوالمشرکین لما منعوا رسول اللہ ان یدخل المسجد الحرام عام الحدیبیۃ انتہیٰ اور یہ مراد نہیں کہ کسی کو مسجد سے نکالنا درست نہیں۔ اگرچہ اس کے آنے سے ایذا و فتنہ متوقع ہو ورنہ آنحضرت صلی اللہ علیہ

وسلم لہسن پیاز کھانے والے کو مسجد سے اور سیدنا امیر المومنین عمرؓ عجوزہ مجذومہ کو طواف مکہ سے مانع نہ آتے اور سیدنا امیر المومنین مرتضیٰ علی کرم اللہ وجہہ اعظم بے علم کو مسجد سے نہ نکالتے عن ابن عمران النبیؐ قال فی خیبر اکل من ھذہ الشجرۃ یعنی الثوم فلا یقربن مسجدنا رواہ البخاری وعن ابی ملیکۃ ان عمر بن الخطاب مر علی امراۃ مجذومۃ تطوف بالبیت قال یا امۃ اللہ اقعد فی بیتک ولا توذی الناس الحدیث رواہ محمد فی موطا ۵

شاہ عبدالعزیز صاحب در تفسیر عزیزی نوشتہ اند کہ مفسر و مجتہد را می باید کہ علم ناسخ و منسوخ داشتہ باشد و بدوں ایں علم اور احکم شرح از غیر آں ممتاز و معلوم نمے تواند شد لبا کہ حکم منسوخ را حکم شارع دانستہ فتویٰ خواہد داد و در غلط خواہد افتاد و لہذا ابوجعفر نحاس از حضرت امیر المومنین مرتضیٰ علی کرم اللہ وجہہ روایت نمودہ کہ ایشان روزے در مسجد کوفہ داخل شدند دیدند کہ شخصے وعظ میگوید پرسیدند کہ ایں کیست مردم عرض کردند کہ ایں واعظ است کہ مردم را از خدے ترساند واز گناہاں منع میکند فرمودند کہ او را از مسجد آنست کہ خود را انگشت نمائے مردم ساز داز و پرسیدند کہ ناسخ را از منسوخ جدا میداند او گفت کہ ایں علم خود ندارم فرمودند کہ غرضاً ایں شخص برارید انتہی بلفظہ پس جب کہ روکنا مسجد سے بسبب بوئے لہسن اور طواف سے بسبب علت جذام اور نکالنا واعظ کا بسبب عدم امتیاز ناسخ و منسوخ شرعاً درست ہوا تو غیر مقلدوں کو جو جامع امور مذکورہ کے ہیں نکالنا بطریق اولیٰ درست ہوا اور بسبب لحوق اس مرض باطنی کے جو جذام سے بڑھ کر ہے اور مساجد میں انکے آنے سے فتنہ اور فساد برپا ہوتا ہے اور خدا تعالیٰ مفسد کو دوست

نہیں رکھتا حیث قَالَ وَاللّٰہُ لَایُحِبُّ الْمُفسدین واللّٰہ اعلم وعلمہ اتم
آخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین الراقم محمد ولد مولوی عبد القادر
صاحب مرحوم لدھیانوی حال وارد عظیم آباد) چونکہ ایں مردم بموجب حدیث
اتبعوا السواد الاعظم فمن شذ شذ فی النار خارج انداز فرقہ ناجیہ پس ایں خارجیان
را از مساجد ہم خارج باید کرد واللّٰہ اعلم۔

کتبہ العبد الضعیف المسمی بسید اکبر مدرس مدرسہ کوٹل متعلقہ عبد الشکور خاں
متوطن پشاور حال وارد عظیم آباد — الراقم محمد حنیف ساکن جلال آباد

من احباب قد صاب — المجیب مطیب و للّٰہ در المجیب

سید شمس الدین — ابراہیم عفی عنہ

ابوالحسن معاویہ سلفی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم



# فتویٰ علماءِ دہلی

مع

# ۲۶ مواہیر و بعض نشانی

ابوالحسن معاویہ سلفی
دارالعلوم محمدیہ راشدیہ درہ دادہ شہید ڈاکخانہ خانپور، تحصیل و ضلع ہری پور

ناشر
نعمان اکیڈمی بخاری روڈ گوجرانوالہ

